


بسم اللہ الرحمن الرحیم

Author — مُصنف کُتب

Iftakhar Ahmad Hafiz Qadri — افتخار احمد حافظ قادری

House # 999/A-6, St # 9, Afshan Colony Rawalpindi Cantt.


Date : 05/09/2021

# هادئ برحق سیدنا امام محمد المهدی

سیدنا امام محمد المہدی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ظہور بارے کثیر اُحادیث نبویہ موجود ہیں، کتبِ اُحادیث میں اُسناد کے ساتھ اس ہادئ برحق کا ظہور ثابت ہے اور پھر سلف صالحین کے اقوالِ مبارکہ بھی موجود ہیں۔ اہل سنت والجماعت کا عقیدہ ہے کہ امام محمد المہدی کی ولادتِ باسعادت قربِ قیامت ہوگی، آپ کے بابرکت زمانہ میں ہی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول ہوگا جو حضرت امام مہدی کی اقتداء میں نماز ادا فرمائیں گے اور پھر جناب عیسیٰ علیہ السلام کے ہمراہ دجال کا کام تمام کریں گے۔

## انکارِ مهدی کُفر هے

عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت امام جلال الدین سیوطی نے اپنی تصنیف لطیف " الحاوی للفتاوی" کی جلد نمبر 2 صفحہ نمبر 99 پر ایک روایت نقل فرمائی ہے:

وعن جابر بن عبدالله قال ، قال رسول صلی اللہ علیہ وسلم "من كذب بالدجال فقد كفر ومن كذب بالمهدی فقد كفر"

(حضرت جابر بن عبداللہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا''جس نے دجال کو جھٹلایا اُس نے کفر کیا
اور جس نے مہدی کو جھٹلایا، تحقیق اُس نے بھی کفر کیا)

حدیث مذکورہ بالا کو حضرت امام السہیلی نے اپنی تصنیف "الروض الانف" کی جلد نمبر 2 صفحہ نمبر 274، ابن خلدون نے اپنی تاریخ کی جلد نمبر 1 صفحہ نمبر 389 پر اور کئی دوسرے مورخین نے بھی اس کو نقل فرمایا ہے۔

## حقانیتِ مهدی برحق

حضرت امام جلدل الدین السیوطی نے اپنی تصنیف" الحاوی للفتاوی" کی جلد نمبر 2 صفحہ نمبر 88 پر حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ کا ایک قول نقل فرمایا ہے:

عن قتادة قلت لسعيد بن المسيب ، المهدی حق هو؟ قال نعم ، قلت ممن هو ، قال من ولد فاطمة.

(حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے سعید بن مسیّب سے پوچھا کہ امام المہدی برحق ہیں؟ انہوں نے جواب دیا،
جی ہاں، میں نے پوچھا کہ وہ کس نسل سے ہوں گے؟ انہوں نے جواب دیا کہ سیدۃ کائنات کی اولاد سے)

یوسف بن یحییٰ السلمی اپنی تصنیف" عقدُ الدُرر فی أخبار المنتظر" کی جلد نمبر 1 صفحہ نمبر 81 پر درج ذیل روایت نقل فرماتے ہیں:

وعن اُم سلمة زوج النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ذكرت عند رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم المهدی ، فقال ، نعم ، هو حقٌ ، وهو من ولد فاطمة

(زوجۃ الرسول صلی اللہ علیہ وسلم اُم المومنین حضرت اُم سلمہ روایت فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت امام مہدی کا ذکر کیا
جس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، جی ہاں، وہ مہدی برحق ہیں اور وہ اُولادِ فاطمۃ سے ہوں گے۔

## امام مهدی، خلیفهٔ راشد

حضرت علامہ ابن کثیر اپنی تصنیف "النهاية فی الفتن والملاحم" کی جلد نمبر 1 صفحہ نمبر 49 پر حضرت امام مہدی کا ذکر اس طرح فرماتے ہیں:

المهدی الذی يكون فی آخر الزمان و هو أحد الخلفاء الراشدين والأئمة المهديين.

(امام مہدی جو آخری زمانے میں ہوں گے وہ خلفاء راشدین میں سے ایک خلیفہ ہوں گے اور ہدایت یافتہ اماموں میں سے ایک ہوں گے)

## مهدی أولادِ فاطمه سے

اُم المومنین حضرت اُم سلمہ روایت فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا:

المهدی من عترتي من ولد فاطمة (مہدی میرے گھرانے سے ہوں گے اور اُولادِ فاطمہ سے ہوں گے)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ




مُصنف کُتب

افتخار احمد حافظ قادری

Iftakhar Ahmad Hafiz Qadri

House # 999/A-6, St # 9, Afshan Colony Rawalpindi Cantt.

Date : 05/09/2021

یہ حدیث مبارکہ سنن ابی داؤد کی جلد دوم باب المہدی صفحہ نمبر 310 پر موجود ہے اور اس کے علاوہ کئی کتب احادیث میں بھی منقول ہے۔

## مہدی امام حسن رضی اللہ عنہ کی نسل پاک سے

مشہور محدث امام ابوداؤد سلیمان بن الاشعث الازدی السجستانی (م 275ھ) اپنی مشہور زمانہ تصنیف لطیف "سنن ابی دائود" میں ابواسحاق کے طرق سے ایک روایت نقل فرماتے ہیں:

**قال علی رضی اللہ عنہ، ونظر الی ابنه الحسن فقال: أن اِبنی هذا سید کما سماه النبی صلی اللہ علیہ وسلم**

**و سیخرج من صلبه رجل یسمی بأسم نبیکم .....**

(سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے اپنے صاحبزادے سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کی طرف نظر فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا: میرا یہ بیٹا سید ہے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں سید فرمایا ہے اور اُن کی نسل سے ایک شخصیت کی ولادت ہوگی جن کا نام تمہارے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے اسم مبارک پر "محمد" ہوگا۔۔۔)

[ سنن ابی داؤد (مترجم) کتاب المهدی نمبر 35 ، حدیث نمبر 4290 صفحه 290 ،مکتبه دار السلام]

اشبیلیہ کے ایک مشہور عالم حضرت قاضی ابوبکر بن العربی المالکی (م 543ھ) نے روایت مذکورہ بالا کو اپنی تصنیف "المسالک فی شرح موطأ مالک" کی جلد نمبر 7 صفحہ 222 پر، امام جلال الدین السیوطی نے جامع الاحادیث جلد 31، الحاوی للفتاوی جلد 2، الدُرالمنثور جلد 7، ملاعلی القاری نے مرقاۃ المفاتیح جلد 8 اور ان کے علاوہ کثیر مورخین نے اپنی اپنی کتب میں اس کو نقل فرمایا ہے۔

ڈاکٹر علی محمد الصلابی اپنی تصنیف الدولة الفاطمیة جلد 1 صفحہ 51 پر حضرت امام محمد المہدی بارے اہل سنت کا عقیدہ اس طرح بیان کرتے ہیں:

**قال ابن کثیر فی المهدی وهو محمد بن عبدالله العلوی الفاطمی الحسنی**

(ابن کثیر نے حضرت مہدی کے بارے میں فرمایا کہ وہ محمد بن عبداللہ علوی فاطمی حسنی ہوں گے)

[حضرت امام محمد المهدی کے حسنی هونے کے حوالے سے اس بندۂ ناچیز کی نظر سے اهل سنت والجماعت کی جو چند کتب گزری هیں اُن کی روشنی میں یه تحقیق هے.]

## تذکرہ امام مہدی

قارئین کرام! حضرت سیدنا امام محمد المہدی پر مضامین، مقالات، مستقلاً کتابیں اور کتابوں میں فصول اور ضمناً تذکرہ تو دوسری صدی ہجری کے نصف سے ہی شروع ہو گیا تھا اور ہر مکتبہ فکر نے اپنی اپنی تحقیقات اور اپنے نظریات پیش کیے اور یہ سلسلہ اب تک جاری ہے اور ان شاءاللہ جاری رہے گا۔ چند روز قبل نواب شاہ کے ایک اسکالر، محقق اور صاحب تصانیف کثیرہ جناب مفتی محمد ہاشم سندھی صاحب سے ایک کتاب کے حوالے سے رابطہ ہوا تو دوران گفتگو مفتی صاحب نے مطلع فرمایا کہ سیدنا امام محمد المہدی کی ذات مبارکہ سے متعلق مذاہب عالم کے عقائد ونظریات کو جمع کر کے حضرت امام مہدی انسائیکلوپیڈیا (جو 50 جلدوں پر مشتمل ہوگا) پر کام کا آغاز کر چکے ہیں اور اب تک کئی جلدیں شائع کر کے ملکی وغیر ملکی مقتدر شخصیات سے دادِ تحسین بھی وصول کر رہے ہیں اور جہاں جہاں یہ تحقیقی کام پہنچ رہا ہے وہاں سے تاثرات وتقاریظ بھی آ رہی ہیں جن کی ایک طویل فہرست ہے۔

یہ بندہ ناچیز اس علمی وتحقیقی کام کے اجراء پر اس ادارہ کے چیئرمین جناب سید عامر حسین اور محقق ومنفذ جناب مفتی محمد ہاشم سندھی صاحب کو دلی مبارک پیش کرتا ہے اور دُعا گو ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ اس کام میں خیر وبرکت عطا فرمائے تاکہ یہ کام اَحسن طریقے سے پایہ تکمیل تک پہنچ جائے۔

**آمین بجاه المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم**

افتخار احمد حافظ قادری
۵/۹/۲۰۲۱ء
۲۷ محرم الحرام ۱۴۴۲ھ

افتخار احمد حافظ قادری
مصنف کتب زیاراتِ مقدسہ